حَائِضٌ، فَقَالَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: رَاجِعْهَا حَتَّى تَطْهُرَ، ثُمَّ تَحِيضَ، ثُمَّ تَطْهُرَ، فَإِنْ شِئْتَ فَطَلِّقْ، وَإِنْ شِئْتَ فَأَمْسِكْ فَقَالَ: ابْنُ عُمَرَ، فَطَلَّقْتُهَا، وَلَوْ شِئْتُ لَأَمْسَكْتُهَا.

اللہ ﷺ نے مجھے فرمایا: رجوع کر یہاں تک کہ وہ پاک ہو جائے' پھر اسے حیض آئے' پھر پاک ہو' پھر اگر تو چاہے تو طلاق دے' اور اگر چاہے تو روک لے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ پس میں نے اس کو طلاق دے دی' اور اگر میں چاہتا تو اس کو روک بھی سکتا تھا۔

**1974** - حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ: حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ سِيرِينَ، سَمِعَ ابْنَ عُمَرَ يَذْكُرُ نَحْوَهُ

حضرت ابن سیرین سے روایت ہے کہ انہوں نے بھی حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو اسی کی مثل حدیث ذکر کرتے ہوئے سنا ہے۔

**1975** - حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ: حَدَّثَنَا أَبُو عُمَرٍو الْأَزْدِيُّ أَوِ الْعَبْدِيُّ، قَالَ: حَدَّثَنَا أَبُو عَمْرٍو النَّدَبِيُّ، قَالَ: سَأَلْتُ ابْنَ عُمَرَ عَنِ الصَّلَاةِ فِي السَّفَرِ، فَقَالَ: أَوَ تَأْخُذُ عَنِّي إِنْ حَدَّثْتُكَ؟ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا خَرَجَ مِنْ هَذِهِ الْمَدِينَةِ لَمْ يَزَلْ يُصَلِّي رَكْعَتَيْنِ حَتَّى يَرْجِعَ إِلَيْهَا

حضرت ابوعمرو الندبی فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے سفر کی نماز کے متعلق پوچھا' تو آپ رضی اللہ عنہما نے فرمایا: کیا تم مجھ سے حدیث نہیں سنو گے؟ رسول اللہ ﷺ جب مدینہ منورہ سے باہر نکلتے تو آپ ہمیشہ دو رکعت ہی ادا کرتے تھے یہاں تک کہ مدینہ واپس آ جاتے۔

## 359- الزُّبَيْرُ بْنُ الْعَرَبِيِّ عَنِ ابْنِ عُمَرَ

## حضرت زبیر بن عربی کی حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کردہ حدیث

**1976** - حَدَّثَنَا يُونُسُ، حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ

حضرت زبیر بن عربی فرماتے ہیں کہ میں نے

1974- أخرجه البيهقي جلد1صفحه210 . عن طريق شعبة به أخرجه أحمد رقم الحديث: 18355 .

1975- أخرجه النسائي رقم الحديث: 312، وفي الكبرى رقم الحديث: 309، وأبو يعلى رقم الحديث: 1640، والبيهقي جلد1صفحه216 . من طرق عن أبي اسحاق به أخرجه عبد الرزاق رقم الحديث: 914 .

1976- أخرجه أحمد رقم الحديث: 18353، وأبو داؤد رقم الحديث: 54، وابن ماجه رقم الحديث: 294،

قَالَ: حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا الزُّبَيْرُ بْنُ الْعَرَبِيِّ، قَالَ: سَأَلْتُ ابْنَ عُمَرَ عَنِ الْمُزَاحَمَةِ عَلَى الْحَجَرِ، فَقَالَ: رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَلِمُهُ وَيُقَبِّلُهُ فَقُلْتُ: أَرَأَيْتَ إِنْ أُغْلَبَ أَوْ أُزْحَمْ؟ قَالَ: اجْعَلْ (أَرَأَيْتَ) مَعَ ذٰلِكَ الْكَوْكَبِ، رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُقَبِّلُهُ وَيَسْتَلِمُهُ

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے حجر اسود پر رش کے متعلق پوچھا' آپ رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا' آپ اس کا استلام کرتے اور بوسہ لیتے تھے۔ میں (ابن عربی) نے عرض کی: اگر رش ہوتا پھر بھی؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر ستاروں کی طرح رش ہوتا پھر بھی میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ آپ نے اس کا استلام کیا اور اس کا بوسہ لیا۔

## 360- وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُرَّةَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ

## حضرت عبداللہ بن مرہ کی حضرت عبداللہ بن عمر سے روایت کردہ حدیث

**1977** - حَدَّثَنَا يُونُسُ، حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ: حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ مَنْصُورٍ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُرَّةَ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنِ النَّذْرِ وَقَالَ: إِنَّهُ لَا يَأْتِي بِخَيْرٍ، إِنَّمَا يُسْتَخْرَجُ بِهِ مِنَ الْبَخِيلِ

حضرت عبداللہ بن مرہ' حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے نذر سے منع کیا' اور آپ نے فرمایا: نذر خیر نہیں لاتی وہ تو بخیل سے مال نکلواتی ہے۔

---

والبيهقى جلد1 صفحه53 ـ وشذ موسى بن اسماعيل فأدخل بن سلمة بن محمد وبين عمار والد سلمة محمد ابن عمار' أخرجه أبو داؤد رقم الحديث: 54 ـ

1977- عزاه البوصيرى فى الاتحاف بذيل المطالب رقم الحديث: 1963 الى المصنف ـ وحديث ابن عمر ـ

## 361- وَالْمُغِيرَةُ بْنُ سَلْمَانَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ

## حضرت مغیرہ بن سلمان کی حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کردہ حدیث

**1978** ـ حَدَّثَنَا يُونُسُ، حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ: حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، عَنِ ابْنِ سِيرِينَ، عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ سَلْمَانَ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: عَشْرُ رَكَعَاتٍ حَفِظْتُهُنَّ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ الظُّهْرِ، وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْمَغْرِبِ، وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْعِشَاءِ، وَرَكْعَتَيْنِ قَبْلَ الصُّبْحِ

حضرت مغیرہ بن سلیمان سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے دس رکعتیں یاد کی ہیں' دو رکعتیں ظہر سے پہلے' دو ظہر کے بعد' دو رکعتیں مغرب کے بعد' دو رکعتیں عشاء کے بعد اور دو فجر سے پہلے۔

## 362- وَسِمَاكٌ الْحَنَفِيُّ عَنِ ابْنِ عُمَرَ

## حضرت سماک حنفی کی حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کردہ حدیث

**1979** ـ حَدَّثَنَا يُونُسُ، حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ: حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ سِمَاكٍ الْحَنَفِيِّ، قَالَ: سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ يَقُولُ: صَلَّى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْكَعْبَةِ وَسَيَأْتِي مَنْ يَنْهَاكَ عَنْ ذَلِكَ، فَلَا تُطِعْهُ، يَعْنِي ابْنَ عَبَّاسٍ

حضرت سماک حنفی فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو فرماتے سنا: رسول اللہ ﷺ نے کعبہ میں نماز پڑھی اور عنقریب میرے بعد تجھے اس سے وہ روکیں گے' پس تو اس کی نہ ماننا' یعنی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما۔

---

1978- أخرجه ابن سعد جلد3صفحه257' وابن عساكر في تاريخه جلد12صفحه606 مخطوط .

1979- أخرجه ابن عساكر في تاريخه جلد12صفحه601 مخطوط . أخرجه ابن أبي شيبة جلد8صفحه370 .